''اور اس کا کہا نہ مانو جس کا دل ہم نے اپنی یاد سے غافل کر دیا۔''[1]

بے شک زاہد لوگ اللہ ﷻ کا قرب حاصل کرنے کے لیے اپنی ہتھیلیوں سے مال نکالتے ہیں اور اہل صفا اللہ ﷻ کی ذات کے ساتھ ثابت رہتے ہوئے مخلوق اور معروف چیزوں کو دل سے نکالتے ہیں۔

حضرت استاذ امام ابوالقاسم عبدالکریم بن ہوازن قشیری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

مریدین کو ہماری یہ وصیت ہے۔ ہم اللہ کریم سے ان کے لیے توفیق کا سوال کرتے ہیں اور یہ کہ اللہ ﷻ ان وصیتوں کو ان کے لیے وبال نہ بنائے۔

438 ہجری کے آغاز میں ہم اِس ''رسالہ'' کے لکھانے سے فارغ ہوئے، ہم اللہ کریم سے سوال کرتے ہیں کہ وہ اس (رسالہ) کو ہمارے خلاف حجت اور وبال نہ بنائے بلکہ یہ ہمارے لیے وسیلہ اور عنایت کا ذریعہ بنے۔ اللہ ﷻ کی طرف سے مہربانی معروف ہے اور وہ معاف کرنے کے ساتھ موصوف ہے۔ اللہ ﷻ کے لیے حمد ہے جیسے اس کی حمد کا حق ہے اور اس کی رحمتیں اور برکات اس کے رسول اور ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر ہوں جو اُمّی (کسی سے نہ پڑھے ہوئے) نبی علیہ السلام ہیں اور آپ ﷺ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر جو منتخب لوگ ہیں اور بہت زیادہ سلام ہو۔

***

الحمد للہ! آج 12 شعبان المعظم 1429ھ/15 اگست 2008ء بروز جمعۃ المبارک ساڑھے نو بجے دن ''رسالہ قشیریہ'' کا ترجمہ مکمل ہوا۔ اللہ ﷻ اسے شرفِ قبولیت عطا فرما کر راقم کے لیے ذریعہ نجات اور امت مسلمہ کے لیے مفید بنائے اور اس ''کاوش'' کا ثواب امام قشیری رحمۃ اللہ علیہ، میرے والدین، جملہ اساتذہ اور مرشد گرامی غزالیٔ دوراں حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ کی ارواح مبارکہ کو عطا فرمائے۔ آمین

محمد صدیق ہزاروی سعیدی ازہری
استاذ الحدیث جامعہ ہجویریہ دربار عالیہ
حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ لاہور

[1] پارہ 15، الکہف 28، ترجمہ کنزالایمان

# حواشی وتخریج کے مأخذ ومراجع

| کتب | اشاعتی ادارہ | کتب | اشاعتی ادارہ |
|---|---|---|---|
| قرآن پاك | ضیاء القرآن پبلی کیشنز لاہور | ترجمه كنز الايمان | ضیاء القرآن پبلی کیشنز لاہور |
| تفسير طبرى | دارالكتب العلميه بيروت | تفسير در منثور | مكتبه نزار المصطفى الباز بيروت |
| صحيح بخارى | دارالفكر بيروت | صحيح مسلم | دارالمعرفة بيروت |
| سنن ابو داؤد | دار المعرفة لبنان بيروت | جامع ترمذى | دارالكتب العلميه بيروت |
| سنن ابن ماجه | دارالمعرفة بيروت | سنن نسائى | دارالمعرفة بيروت |
| سنن دارمى | دار المعرفة بيروت | سنن دار قطنى | دارالمعرفة بيروت |
| مسند امام احمد بن حنبل | مؤسسة الرساله بيروت | مصنف ابن شيبه | دار قرطبه بيروت |
| كنز العمال | موسسة الرساله بيروت | المقاصد الحسنه | دارالكتب العلميه بيروت |
| اسرار المرفوعه | دارالكتب العلميه بيروت | السنه لابن ابى عاصم | المكتبة الاسلامى بيروت |
| جمع الجوامع | دارالكتب العلميه بيروت | كشف الخفاء | دارالكتب العلميه بيروت |
| مستدرك | مكتبة نزار المصطفىٰ الباز مكه المكرمه الرياض | شعب الإيمان | دارالكتب العلميه بيروت |
| الترغيب والترهيب | دار ابن كثير بيروت | شرح السنه | دارالكتب العلميه بيروت |
| الفردوس بماثور الخطاب للديلمى | دارالكتب العلميه بيروت | المعجم الكبير | دار احياء التراث العربى بيروت |
| مسند ابو يعلىٰ | دارالفكر بيروت | سنن الكبرىٰ | دار صادر بيروت |

| کتب | اشاعتی ادارہ | کتب | اشاعتی ادارہ |
|---|---|---|---|
| فردوس الاخبار | دارالفکر بیروت | بغیة الباحث عن زوائد مسند الحارث | الجامعة الاسلامیہ بالمدینة المنورہ |
| مجمع الزوائد | دارالکتب العلمیہ بیروت | الجامع الصغیر | مکتبہ نزار المصطفی بیروت |
| طبقات ابن سعد | دارالکتب العلمیہ بیروت | اتحاف السعادة المتقین | دارالفکر بیروت |
| الکامل فی الضعفاء | دارالکتب العلمیہ بیروت | العلل المتناھیہ | دارالکتب العلمیہ بیروت |
| حلیة الاولیاء | دارالکتاب العربی | تاریخ دمشق | دارا الفکر بیروت |
| تاریخ الامم و الملوك | دار التراث بیروت | البدایة والنھایہ | مکتبة المعارف بیروت |
| الصابہ فی تمییز الصحابہ | دارالجیل بیروت | تاریخ الخمیس | دار صادر بیروت |
| التفسیر الوسیط | دارالمعارف 1119 النیل القاھرہ مصر | الموسوعة الاسلامیہ | وزارت اوقاف العربیہ بیروت |
| روح تصوف | خورشید گیلانی ٹرسٹ لاہور | طبقات الشافعیہ | بیروت |
| معجم البلدان | | عوارف المعارف | رسالہ تحقیقات |
| نتائج الأفکار القدسیہ | دارالکتب العلمیہ بیروت | رسالہ قشیریہ | ادارہ تحقیقات |
| صفوة الصفوة | رسالہ تحقیقات | الدرر المنتثرہ فی الاحادیث المشتھرہ | بیروت |
| معجم المطبوعات | سکیس | اطراف الحدیث | دار الکتب العلمیہ بیروت |

## برکت والی کتاب

امام سُبکی رحمۃ اللہ علیہ اس کتاب کے بارے فرماتے ہیں
"یہ رسالہ برکت والا مشہور ہے اور جس گھر میں یہ ہوگا وہاں کوئی آفت نہ آئے گی۔"
نیز اس کے بارے میں کہا گیا ہے "اَلرِّسَالَۃُ الْمُبَارَکَۃُ" "یہ رسالہ برکت والا ہے۔"

## رتبہ مصنف کتاب

۱۔ حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کا ذکر کشف المحجوب میں اس طرح فرمایا کہ اگر آپ رحمۃ اللہ علیہ پتھر اٹھاتے تو وہ آپ رحمۃ اللہ علیہ کے ہاتھ میں گوہر بن جاتا۔

۲۔ امام زہبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے کہ اگر آپ کا دخط پتھر سے ٹکراتے تو وہ بھی نرم ہو جائے۔

۳۔ اگر آپ رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس میں شیطان کو باندھ دیا جائے تو وہ تائب ہو جائے۔

۴۔ بعد از وصال آپ رحمۃ اللہ علیہ کو خواب میں دیکھا گیا تو آپ رحمۃ اللہ علیہ فرما رہے تھے
اَنَا فِیْ اَطْیَبِ عَیْشٍ وَّاَکْمَلِ رَاحَۃٍ میں پاکیزہ عیش اور کامل راحت میں ہوں

## مضامین کتاب

صوفیائے کرام کا تعارف، ان کے عقائد اور تعلیمات ان کے احوال واقوال نیز کراماتِ اولیاء۔ اور مرشد اور مرید کی ذمہ داریوں کا تفصیلاً بیان۔
تفصیل کیلئے کتاب پڑھیے۔